دونوں میں سے جس ایک کی نیت کرے گا صرف اسی کا ثواب پائے گا۔

(6) گناہگار رشتہ دار کے مقابلے میں نیکوکار اجنبی کو صدقہ دینا افضل ہے۔

اللہ عَزَّ وَجَلَّ سے دعا ہے کہ ہمیں کھجور سے روزہ افطار کرنے کی سنت پر عمل کرنے اور رشتہ دار مسکینوں پر صدقہ اور ان کے ساتھ صلہ رحمی کرتے رہنے کی توفیق عطا فرمائے۔

آمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

حدیث نمبر:333

## والد کے حکم پر بیوی کو طلاق

وَعَنْ اِبْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُمَا قَالَ: کَانَتْ تَحْتِی اِمْرَاَۃٌ وَکُنْتُ اُحِبُّہَا وَکَانَ عُمَرُ یَکْرَہُہَا فَقَالَ لِیْ: طَلِّقْہَا فَاَبَیْتُ فَاَتٰی عُمَرُ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَذَکَرَ ذٰلِکَ لَہُ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ: طَلِّقْہَا.[1]

ترجمہ: حضرتِ سَیِّدُنا عبداللہ بن عمر رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا سے روایت ہے، فرماتے ہیں کہ میری ایک زوجہ تھی اور میں اسے پسند کرتا تھا جبکہ (میرے والد) حضرت سَیِّدُنا عمر فاروقِ اعظم رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اسے ناپسند کرتے تھے، چنانچہ (ایک دن) انہوں نے مجھ سے فرمایا: "اسے طلاق دے دو۔" تو میں نے انکار کر دیا، پھر (میرے والد) حضرت سَیِّدُنا عمر فاروقِ اعظم رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ حضور نبی کریم صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی بارگاہ میں حاضر ہوئے اور ان سے یہ معاملہ عرض کیا تو سرکارِ دوعالَم نُورِ مُجَسَّم صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے (مجھ سے) ارشاد فرمایا: "اسے طلاق دے دو۔"

### بیٹے کی بیوی کو ناپسند کرنے کی وجہ:

عَلَّامَہ مُحَمَّد بِنْ عَلَّان شَافِعِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: "ظاہر یہ ہے کہ حضرت سَیِّدُنا عمر فاروقِ اعظم رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ جو اس عورت کو ناپسند فرماتے تھے اس کی کوئی (دنیوی وجہ نہیں بلکہ) دینی وجہ ہو

---

1 . . . ابوداود، کتاب الادب، باب فی بر الوالدین، ۴/ ۴۳۲، حدیث: ۵۱۳۸۔

گی یا انہیں اس بات کا خوف ہو گا کہ وہ عورت حضرت عبد اللہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کو اُن کے دِین میں نقصان کی طرف لے جاسکتی ہے۔"[1]

## رسولُ اللہ اور طلاق دینے کا حکم:

حضور نبی کریم رؤف رحیم صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے حضرت سیدنا عبد اللہ بن عمر رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کو حکم دیا کہ اپنی بیوی کو طلاق دے دو۔ مُفَسِّرِ شہیر مُحَدِّثِ کَبِیْر حَکِیْمُ الاُمَّت مُفتِی احمد یار خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الْحَنَّان فرماتے ہیں: "ظاہر یہ ہے کہ یہ امر وجوب کا ہے۔ اور حضرت عبد اللہ ابن عمر پر اس حکم کی بنا پر طلاق دینا واجب ہو گیا۔ (صاحبِ) مرقات نے فرمایا کہ امر استحباب کے لیے ہے۔ یعنی بہتر یہ ہے کہ طلاق دے دو تاکہ تمہارے والد تم پر ناراض نہ ہوں۔"[2] عَلَّامَہ مُحَمَّد بِنْ عَلَّان شَافِعِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: "ظاہر یہ ہے کہ حضرت سَیِّدُنا عبد اللہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے اس عورت کو طلاق دے دی ہو گی کیونکہ وہ حضورِ اقدس صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے حکم پر عمل کرنے سے پیچھے نہیں ہٹ سکتے تھے۔"[3]

## کیا والدین کے کہنے پر طلاق دینا لازم ہو جائے گا؟

اس موقع پر ذہن میں ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر عورت بے قصور ہو تو کیا پھر بھی والدین کے کہنے پر اسے طلاق دے دی جائے؟ چنانچہ صَدْرُ الشَّرِیْعَہ، بَدْرُ الطَّرِیْقَہ، حضرتِ علامہ مولانا مفتی محمد امجد علی اعظمی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی لکھتے ہیں کہ علما فرماتے ہیں: "اگر والدین حق پر ہوں جب تو طلاق دینا واجب ہی ہے اور اگر بی بی (بیوی) حق پر ہو جب بھی والدین کی رضامندی کے لیے طلاق دینا جائز ہے۔"[4]

بہارِ شریعت کی اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ جب عورت کا کوئی قصور نہ ہو تو اس صورت میں اسے والدین کے کہنے پر طلاق دینا جائز ہے واجب نہیں، لہٰذا طلاق کی اس جائز صورت میں اگر والدین کے حکم پر عمل نہ کیا تو گناہ گار نہ ہو گا اور حالاتِ حاضرہ کے لحاظ سے اس جائز صورت میں طلاق نہ دینا زیادہ

---

1 . . . دلیل الفالحین، باب فی بر الوالدین وصلۃ الرحم، ۲/۱۷۴، تحت الحدیث: ۳۳۴۔

2 . . . مرآۃ المناجیح، ۶/ ۵۴۰۔

3 . . . دلیل الفالحین، باب فی بر الوالدین وصلۃ الرحم، ۲/۱۷۴، تحت الحدیث: ۳۳۴۔

4 . . . بہارِ شریعت، حصہ شانزدہم، ۳/۵۵۳۔

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اگر اس کی زوجہ نیک و پارسا ہے اور اپنے شوہر کے حقوق ادا کرنے میں کامل ہے، اس کی اولاد کی اچھی پرورش کرتی ہے اور دینی اور دُنیاوی خوبیوں کی جامع ہے تو ایسی عورت کو طلاق نہ دے کیونکہ طلاق دینا اگرچہ مباح ہے لیکن اس مباح کام کو **اللہ** عَزَّوَجَلَّ نے ناپسند فرمایا ہے، چنانچہ حدیثِ پاک میں ہے کہ **رسولُ اللہ** صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے فرمایا: ”روئے زمین پر **اللہ** تعالیٰ نے کوئی ایسی چیز پیدا نہیں فرمائی جو اس کے نزدیک طلاق سے زیادہ ناپسندیدہ ہو۔“[1] اور اسی طرح جب عورت شوہر کی فرمانبردار ہو تو قرآنِ کریم کے حکم کے مطابق اسے خود سے جدا نہ کرنا چاہیے، ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

**فَاِنْ اَطَعْنَكُمْ فَلَا تَبْغُوْا عَلَیْهِنَّ سَبِیْلًا** (پ۵، النسآء: ۳۴) ترجمۂ کنز الایمان: پھر اگر وہ تمہارے حکم میں آجائیں تو ان پر زیادتی کی کوئی راہ نہ چاہو۔

علامہ محمد امین ابنِ عابدین شامی رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیْہ فرماتے ہیں: ”اس آیت سے مراد یہ ہے کہ جدائی نہ چاہو (یعنی فرمانبردار عورت کو طلاق نہ دو)۔“[2]

عَلَّامَہ حَافِظ اَبُوْبَکْر مُحَمَّد بِنْ عَبْدُ اللہ اَلْمَعْرُوْف بِابْنِ الْعَرَبِی اَلْمَالِکِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللّٰہِ الْقَوِی نے حضرت سَیِّدُنا عبد اللہ بن عمر رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کی حدیثِ پاک کی جو شرح بیان فرمائی ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ ”پہلے شخص جنہوں نے اپنے بیٹے کو طلاق کا حکم دیا وہ حضرتِ سَیِّدُنا ابراہیم خلیلُ اللہ عَلٰی نَبِیِّنَا وَعَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام ہیں، آپ کے حکم پر آپ کے فرزند حضرتِ سَیِّدُنا اسماعیل عَلَیْہِ السَّلَام نے اپنی بیوی کو طلاق دی، اس سے پتا چلتا ہے کہ بیٹے کے اپنے باپ کے ساتھ حسنِ سلوک میں سے ایک یہ بھی ہے کہ جس چیز کو باپ ناپسند کرے بیٹا بھی اسے ناپسند کرے خواہ وہ اس کی پسندیدہ چیز ہی کیوں نہ ہو اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ جو چیز باپ پسند کرے بیٹا بھی اسے پسند کرے اگرچہ اس سے پہلے وہ ناپسند ہو، لیکن یہ اس صورت میں ہے کہ جب باپ دینی بصارت کا حامل ہو۔“[3] لیکن آج کے زمانے میں عُلُومِ شَرعِیَّہ سے ناواقفیت کے سبب والدین میں بصارت دینی اور مصلحتِ دینی کا فقدان پایا جاتا ہے اور یہی وجہ ہے کہ اس دور میں جب والدین بیٹے کو طلاق دینے کا حکم دیتے

---

1 . . . دارقطنی، کتاب الطلاق والخلع والایلاء وغیرہ، ۴/ ۴۰، حدیث: ۳۹۲۹۔

2 . . . رد المحتار، کتاب الطلاق، باب الرضاع، ۴/ ۴۱۶۔

3 . . . عارضة الاحوذی، کتاب الطلاق، باب ماجاء فی الرجل۔۔۔الخ، ۳/ ۱۳۲، تحت الحدیث: ۱۱۸۹، الجزء الخامس ملخصاً۔

ہیں تو اس میں عموماً کوئی دِینی مصلحت نہیں ہوتی، بلکہ محض چھوٹی چھوٹی باتوں کو مَطْمَحِ نظر بنا کر علیحدگی کا مطالبہ کیا جاتا ہے۔ لہٰذا جب عورت قصوروار نہ ہو تو اسے محض والدین کے کہنے پر طلاق دینا مناسب نہیں۔ اور نہ ہی یہ مسئلہ کا درست حل ہے بلکہ اس مسئلہ کا حل یہ ہے کہ زوجہ اور والدین دونوں کا مدنی ذہن بنایا جائے اور ایک دوسرے کے حقوق کی رعایت کا درس دیا جائے، اور اس کے لیے شیخِ طریقت امیر اہلسنت حضرت علامہ مولانا ابو بلال محمد الیاس عطار قادری دَامَتْ بَرَکَاتُہُمُ الْعَالِیَہ کے اصلاحی بیانات و رسائل بالخصوص **"گھر امن کا گہوارہ کیسے بنے؟"**، **"ساس بہو میں صلح کا راز"** اور **"گھریلو ناچاقیوں کا علاج"** نہایت کارگر ثابت ہوتے ہیں۔ اور اس کے ساتھ ساتھ دعوتِ اسلامی کے مدنی ماحول سے منسلک رہنے سے بھی ہر ایک کے حقوق کی پاسداری کا ذہن ملتا ہے اور اچھے اخلاق و اوصاف پیدا ہوتے ہیں لہٰذا اپنے گھر کو خوشیوں کا گلشن بنانے اور گھریلو ناچاقیوں سے نجات پانے کے لیے ہر دم دعوتِ اسلامی کے مدنی ماحول سے وابستہ رہیے۔

## مدنی گلدستہ

## بی بی "آمنہ" کے 4 حروف کی نسبت سے حدیثِ مذکور اور اس کی وضاحت سے ملنے والے 4 مدنی پھول

(1) صحابہ کرام رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُم کے نزدیک کسی کو پسند یا ناپسند کرنے کا معیار دِین تھا اور وہ دینی نقصان سے بچنے کو خاص طور پر ترجیح دیتے تھے۔

(2) صحابہ کرام رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُم حضور پر نور صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے حکم پر عمل کرنے کو ہر حال میں فوقیت دیا کرتے تھے۔

(3) اگر والدین حق پر ہوں تو ان کے حکم پر طلاق دینا واجب ہے اور اگر حق پر نہ ہوں تو جائز ہے۔

(4) اگر عورت فرمانبردار ہو تو فقط والدین کے کہنے پر اسے طلاق نہیں دینی چاہیے۔

دعا ہے کہ **اللہ** عَزَّوَجَلَّ ہمیں دین کو اپنی پسند اور ناپسند کا معیار بنانے کی توفیق عطا فرمائے۔

اٰمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

حدیث نمبر:334

## جنت کا سب سے بہترین دروازہ

وَعَنْ اَبِی الدَّرْدَاءِ رَضِیَ اللہُ عَنْہُ اَنَّ رَجُلًا اَتَاہُ فَقَالَ: اِنَّ لِی امْرَاَۃً وَاِنَّ اُمِّی تَاْمُرُنِی بِطَلَاقِھَا؟ فَقَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ: اَلْوَالِدُ اَوْسَطُ اَبْوَابِ الْجَنَّۃِ فَاِنْ شِئْتَ فَاَضِعْ ذٰلِکَ الْبَابَ اَوِ احْفَظْہُ.[1]

ترجمہ: حضرتِ سَیِّدُنا ابو درداء رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے اُن کے پاس آ کر عرض کی: "میری ایک بیوی ہے اور میری والدہ اسے طلاق دینے کا حکم دے رہی ہے۔" (تو اس صورت میں مجھے کیا کرنا چاہیے؟) آپ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے فرمایا: "میں نے رسول اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ والد جنت کے دروازوں کا درمیانی دروازہ ہے، پس اگر تم چاہو تو یہ دروازہ ضائع کر دو یا اسے محفوظ کر لو۔" حدیثِ پاک میں بیان ہوا کہ ایک شخص نے حضرت سَیِّدُنا ابو درداء رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے دریافت کیا کہ میری ماں مجھے بیوی کو طلاق دینے کا حکم دیتی ہے۔ یہ شخص حضرت ابو درداء سے مسئلہ دریافت کرنے آیا تھا کہ فرمائیے میں کیا کروں اسے طلاق دوں یا نہ دوں کہ طلاق تمام مُباح چیزوں میں بہت ہی ناپسندیدہ چیز ہے۔[2] نیز یہ شخص بیوی سے محبت یا کسی اور وجہ سے اسے طلاق نہیں دینا چاہتا تھا۔[3]

### جنت کا درمیانی دروازہ:

فرمایا: "والد جنت کے دروازوں میں بیچ کا دروازہ ہے۔" یعنی سب سے بہترین اور اعلیٰ دروازہ ہے، مطلب یہ کہ والد کے ساتھ حُسنِ سلوک کرنا جنت میں داخلہ کا سبب ہے اور والد کی اطاعت و رعایت کے سبب بندہ جنت کے اعلیٰ دراجات کو حاصل کر لیتا ہے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ جنت کے چند دروازے ہیں اور داخل ہونے کے لحاظ سے سب سے بہتر درمیانی دروازہ ہے اور والد کے حقوق کا تحفظ اس درمیانی دروازے سے جنت میں داخل ہونے کا سبب ہے۔ نیز یہاں لفظ والد سے صرف باپ مراد نہیں بلکہ دونوں ماں باپ مراد ہیں، والد کا معنی ہے پیدا کرنے والا اور اس مفہوم میں ماں باپ دونوں داخل ہیں اور جب یہ حکم باپ

---

1 ... ترمذی، کتاب البر والصلۃ، باب ما جاء من الفضل فی رضا الوالدین، ۳/۳۵۹، حدیث: ۱۹۰۶۔

2 ... مرآۃ المناجیح، ۶/۵۲۷۔

3 ... دلیل الفالحین، باب فی بر الوالدین وصلۃ الرحم، ۲/۱۷۴، تحت الحدیث: ۳۳۵۔

کے لیے ہے تو ماں کے لیے بدرجہ اَولیٰ ثابت ہوگا۔‘‘[1]

## خلافِ شرع کاموں میں والدین کی اِطاعت نہیں:

والدین کی اِطاعت شریعت کے دائرے میں رہتے ہوئے لازم ہے اور اگر وہ خلافِ شرع کاموں کا حکم دیں جیسے بیوی پر ظلم و ستم کرنے، بلاوجہ شرعی اُس کا خرچہ نہ دینے اور اسے میکے میں چھوڑ آنے کا کہیں تو اس صورت میں ان کی اِطاعت نہ کرنا لازم ہے کیونکہ بلاوجہ شرعی ایسے اَحکام پر عمل میں بیوی پر ظلم وزیادتی ہے اور کسی پر بلاوجہ ظلم وزیادتی ناجائز و حرام ہے اور شرعی اَحکام کے مقابلے میں کسی رشتہ دار کا کوئی حق نہیں ہے۔ بطورِ خاص والدین کے بارے میں ایک مقام پر **اللہ** عَزَّوَجَلَّ ارشاد فرماتا ہے:

وَ وَصَّیْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَیْهِ حُسْنًاؕ-وَ اِنْ جَاهَدٰكَ لِتُشْرِكَ بِیْ مَا لَیْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ فَلَا تُطِعْهُمَاؕ-اِلَیَّ مَرْجِعُكُمْ فَاُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ(۸) (پ۲۰، العنکبوت: ۸)

ترجمۂ کنزالایمان: اور ہم نے آدمی کو تاکید کی اپنے ماں باپ کے ساتھ بھلائی کی اور اگر وہ تجھ سے کوشش کریں کہ تو میرا شریک ٹھہرائے جس کا تجھے علم نہیں تو ان کا کہنا نہ مان میری ہی طرف تمہارا پھرنا ہے تو میں بتادوں گا تمہیں جو تم کرتے تھے۔

تاجدارِ رسالت، شہنشاہِ نبوت صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے عمومی طور پر اِرشاد فرمادیا ہے کہ: ’’خالق کی نافرمانی میں مخلوق کی اِطاعت نہیں ہے۔‘‘[2] اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت، مُجَدِّدِ دِین وملت، پروانۂ شمعِ رسالت، مولانا شاہ امام احمد رضا خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرَّحْمٰن فرماتے ہیں: ’’اطاعتِ والدین جائز باتوں میں فرض ہے اگرچہ وہ خود مرتکبِ کبیرہ ہوں، اُن کے کبیرہ (گناہوں) کا وبال ان پر ہے مگر اس کے سبب یہ (بیٹا یا اولاد) اُمورِ جائزہ میں ان کی اطاعت سے باہر نہیں ہوسکتا، ہاں اگر وہ کسی ناجائز بات کا حکم کریں تو اس میں ان کی اطاعت جائز نہیں، لَا طَاعَةَ لِاَحَدٍ فِیْ مَعْصِیَةِ اللهِ تَعَالٰی۔‘‘[3] (یعنی ربّ تعالیٰ کی نافرمانی میں کسی کی اطاعت جائز نہیں۔)

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللهُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

---

1 . . . مرقاۃ المفاتیح، کتاب الآداب، باب البر والصلة، ۸/ ۶۶۲، تحت الحدیث: ۴۹۲۸ ملخصًا۔

2 . . . معجم کبیر، باب العین، ۱۸/ ۱۷۰، حدیث: ۳۸۱۔

3 . . . فتاویٰ رضویہ، ۲۵/ ۲۰۴۔




## ”اطاعت“ کے 5 حروف کی نسبت سے حدیثِ مذکور اور اس کی وضاحت سے ملنے والے 5 مدنی پھول

(1) جنت کا درمیانی دروازہ داخل ہونے کے اعتبار سے سب سے اعلیٰ ہے۔

(2) ماں باپ کی اطاعت کرنا جنت کے درمیانی دروازے سے جنت میں داخل ہونے کا سبب ہے۔

(3) بعض صورتوں میں ماں باپ کے حکم پر طلاق دینا واجب نہیں ہوتا بلکہ بہتر ہوتا ہے۔

(4) والدین کی اطاعت شریعت کے دائرے میں رہتے ہوئے لازم ہے، اگر وہ خلاف شرع کاموں کا حکم دیں تو اس میں ان کی اطاعت نہ کرنا لازم ہے۔

(5) اللہ عَزَّوَجَلَّ کی نافرمانی کرنے میں کسی کی بھی بات نہیں مانی جائے گی۔

اللہ عَزَّوَجَلَّ ہمیں جائز باتوں میں والدین کی اطاعت کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور ہمیں جنت کے درمیانی دروازے سے جنت میں داخلہ عطا فرمائے۔

آمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صَلَّی اللّٰہ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

صَلُّوا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

حدیث نمبر:335

## خالہ ماں کے قائم مقام ہے

عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُمَا، عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ: اَلْخَالَۃُ بِمَنْزِلَۃِ الْاُمِّ.(1)

ترجمہ: حضرتِ سَیِّدُنا براء بن عازِب رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم رؤف رحیم صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا: ”خالہ ماں کے قائم مقام ہے۔“

### خالہ ماں کے مُترادِف ہے:

مذکورہ حدیثِ پاک میں خالہ کی فضیلت بیان کی گئی ہے کیونکہ خالہ بھی بچے پر اسی طرح مہربان ہوتی

(1) ... ترمذی، کتاب البر والصلۃ، باب ما جاء فی بر الخالۃ، ۳/۳۶۱، حدیث: ۱۹۱۱۔

ہے جس طرح ماں۔ عَلَّامَہ مُحَمَّد بِنْ عَلَّان شَافِعِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: ”خالہ خاص طور پر شفقت و مہربانی میں ماں کی مانند ہے اور وہ ماں کی طرح بچے کو اُس چیز کی راہنمائی کرتی ہے جو اُس کے لیے فائدے مند ہو۔“[1] حضرتِ سَیِّدُنا عبد اللہ بن عمر رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے روایت ہے کہ ایک شخص حضور نبی کریم رؤف رحیم صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی: ”یارسولَ اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم! میں نے بہت بڑا گناہ کرلیا ہے تو کیا میری توبہ ہوسکتی ہے؟“ فرمایا: ”کیا تیری ماں ہے؟“ عرض کیا: ”نہیں۔“ فرمایا: ”کیا تیری کوئی خالہ ہے؟“ عرض کی: ”جی ہاں۔“ فرمایا: ”اس سے اچھا سلوک کرو۔“[2] شیخ عبد الحق محدث دہلوی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: ”اس حدیثِ پاک سے معلوم ہوا کہ خالہ ماں کے حکم میں ہوتی ہے۔“[3]

## ماں کے بعد بچوں کی پرورش کی حقدار خالہ ہے:

حضرتِ سَیِّدُنا حمزہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے شہید ہونے کے بعد اپنے پسماندگان میں ایک چھوٹی صاحبزادی بھی چھوڑی جن کا نام ”امامہ“ تھا۔ جب بچی کی کفالت کا وقت آیا تو ان کی پرورش کے لیے تین دعوے دار کھڑے ہوگئے۔ حضرتِ سَیِّدُنا علی رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے عرض کی: ”یارسولَ اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم! یہ میری چچازاد بہن ہے اور میں نے اس کو سب سے پہلے اپنی گود میں اٹھالیا ہے اس لیے مجھے اس کی پرورش کا حق ملنا چاہیے۔“ حضرتِ سَیِّدُنا جعفر رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے گزارش کی کہ: ”یارسولَ اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم! یہ میری چچازاد بہن بھی ہے اور اس کی خالہ میری بیوی ہے اس لیے اس کی پرورش کا حقدار میں ہوں۔“ حضرتِ سَیِّدُنا زید بن حارثہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے عرض کیا کہ: ”یارسولَ اللہ صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم! یہ میرے دینی بھائی حضرت حمزہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ کی لڑکی ہے اس لیے میں اس کی پرورش کروں گا۔“ ان تینوں صاحبوں کا بیان سن کر حضور نبی رحمت شفیعِ اُمَّت صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم نے یہ فیصلہ فرمایا کہ: ”خالہ ماں

---

1 . . . دلیل الفالحین، باب فی بر الوالدین وصلۃ الرحم، ۲/۱۷۵، تحت الحدیث: ۳۳۶۔

2 . . . ترمذی، کتاب البر والصلۃ، باب ماجاء فی بر الخالۃ، ۳/۳۶۲، حدیث: ۱۹۱۱۔

3 . . . اشعۃ اللمعات، کتاب الآداب، باب البر والصلۃ، ۴/۱۱۶۔

کے برابر ہوتی ہے۔" لہٰذا یہ لڑکی جعفر (رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ) کی پرورش میں رہے گی۔[1]

**مُفَسِّر شَہِیر مُحَدِّثِ کَبِیر حَکِیْمُ الْاُمَّت مُفتِی احمد یار خان** عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الْحَنَّان فرماتے ہیں: "(حضور عَلَیْہِ السَّلَام نے) حضرت جعفر ابن ابی طالب کو حقِ پرورش دیا کیونکہ بچی کی خالہ ان کی زوجہ تھیں وہ انہیں پالیں گی، اسی بنا پر فقہاء فرماتے ہیں کہ ماں، نانی کے بعد خالہ کو بچی کی پرورش کا حق ہے۔"[2]

**عَلَّامَہ قَسْطَلَانِی** قُدِّسَ سِرُّہُ النُّوْرَانِی فرماتے ہیں: "مذکورہ حدیثِ پاک میں اس بات پر دلیل ہے کہ خالہ کو حقِ پرورش میں پھوپھی پر ترجیح حاصل ہے کیونکہ اس وقت بچی کی پھوپھی صفیہ بنتِ عبد المطلب موجود تھیں اور جب خالہ کو پھوپھی پر ترجیح دی گئی کہ جو عورتوں میں بچے سے بہت قریبی تعلق رکھتی ہے تو پھر خالہ کو دیگر عورتوں پر بھی ترجیح دی جائے گی۔ نیز اس حدیثِ پاک سے معلوم ہوتا ہے کہ والدہ کے قرابت داروں کو والد کے قرابت داروں پر مُقَدَّم کیا جائے گا۔"[3]




## "حرم" کے 3 حروف کی نسبت سے حدیثِ مذکور اور اس کی وضاحت سے ملنے والے 3 مدنی پھول

(1) خالہ ماں کی طرح ہی شفیق و مہربان ہوتی ہے۔

(2) ماں اور نانی کے بعد بچے کی پرورش کا حق خالہ کا ہے۔

(3) والدہ کے قرابت داروں کو والد کے قرابت داروں پر مقدم کیا گیا ہے۔

اللہ عَزَّوَجَلَّ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں تمام رشتہ داروں بالخصوص خالہ کے ساتھ حسنِ سلوک کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمِیْن بِجَاہِ النَّبِیِّ الْاَمِیْن صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

---

1 ... بخاری، کتاب المغازی، باب عمرۃ القضاء...الخ، ۳/ ۹۴، حدیث: ۴۲۵۱ ملخصاً۔

2 ... مرآۃ المناجیح، ۵/ ۱۷۶۔

3 ... ارشاد الساری، کتاب الصلح، باب کیف یکتب ھذا ما صالح...الخ، ۶/ ۱۷۷، تحت الحدیث: ۲۶۹۹۔

## باب سے متعلق چند وضاحتی اُمور:

عَلَّامَہ اَبُوزَکَرِیَّا یَحْیٰی بِنْ شَرَف نَوَوِی عَلَیْہِ رَحْمَۃُ اللہِ الْقَوِی فرماتے ہیں: اس باب سے متعلق صحیح بخاری میں بہت سی مشہور احادیث ہیں، ان میں غار والوں کی حدیث[1] اور جُرَیج کی حدیث[2] گزر چکی ہیں اور صحیح بخاری میں موجود کچھ مشہور احادیث میں نے اختصار ملحوظ ہونے کی وجہ سے (ریاض الصالحین میں) درج نہیں کیں اور اس باب سے متعلق مسلم شریف میں مذکور ایک اہم حدیث حضرت سَیِّدُنَا عَمرو بن عَبَسَہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ کی حدیث ہے جو کہ طویل اور اسلامی قواعد وآداب کے کثیر جملوں پر مشتمل ہے۔ اِنْ شَآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ میں عنقریب "بَابُ الرَّجَاء" میں یہ حدیث مکمل ذکر کروں گا۔

(یہاں اس کا کچھ حصہ ملاحظہ ہو، چنانچہ) حضرت سَیِّدُنَا عَمرو بن عَبَسَہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ فرماتے ہیں: "میں مکہ مکرمہ میں اعلانِ نبوت کے ابتدائی زمانے میں حضور نبی کریم صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کی بارگاہ میں حاضر ہوا تو عرض کی: "آپ کون ہیں؟" ارشاد فرمایا: "نبی ہوں۔" میں نے عرض کی: "نبی کون ہوتا ہے؟" ارشاد فرمایا: "مجھے اللہ تعالٰی نے بھیجا ہے۔" میں نے عرض کی: "اللہ عَزَّوَجَلَّ نے آپ کو کسی چیز کے ساتھ بھیجا ہے؟" ارشاد فرمایا: "صلہ رحمی کرنے، بتوں کو توڑ دینے، اللہ عَزَّوَجَلَّ کو ایک ماننے اور اس کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ ٹھہرانے کا حکم دینے کے ساتھ بھیجا ہے۔"[3] اس کے بعد آپ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے مکمل حدیثِ پاک بیان کی۔"[4]

صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب! صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّد

---

1 ...اس حدیث پاک کا تفصیلی شرح کے ساتھ مطالعہ کرنے کیلئے فیضان ریاض الصالحین، جلد اول، باب نمبر 1، حدیث نمبر 12، صفحہ 138 ملاحظہ کیجئے۔

2 ...اس حدیث پاک کا تفصیلی شرح کے ساتھ مطالعہ کرنے کیلئے اسی جلد یعنی فیضان ریاض الصالحین، جلد سوم، باب نمبر 32، حدیث نمبر 259، صفحہ 409 ملاحظہ کیجئے۔

3 ...مسلم، کتاب صلاۃ المسافر وقصرھا، باب اسلام عمرو بن عبسۃ، ص ۵ ۴، حدیث: ۸۳۲۔

4 ...ریاض الصالحین، باب بر الوالدین وصلۃ الرحم، ص ۱۰۷۔

# تفصیلی فہرست


| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| اجمالی فہرست | 6 |
| المدینۃ العلمیۃ کا تعارف | 9 |
| پیش لفظ وکام کا طریقہ کار | 10 |
| **باب نمبر:21** | 12 |
| نیکی وپرہیز گاری پر باہم مدد کرنے کا بیان | 12 |
| (1)نیک کام پر ایک دوسرے کی مدد کرو۔ | 12 |
| نیکی اور پرہیز گاری کیا ہے؟ | 13 |
| (2)آدمی ضرور نقصان میں ہے۔ | 13 |
| عصر کے مختلف معانی | 14 |
| اِنسان اور اُس کے نقصان کی وضاحت | 14 |
| **حدیث نمبر:177** | 15 |
| مُجاہد کی مدد کرنے والے کا اجر | 15 |
| نیکی وگناہ پر مدد کرنے والا | 15 |
| مجاہد کی مدد کرنے والے کو جہاد کا ثواب | 15 |
| **حدیث نمبر:178** | 16 |
| مُجاہد کے ثواب میں شرکت | 16 |
| مجاہد کے گھر والوں کی دیکھ بھال کرنے والے کا اجر | 16 |
| مجاہد کے خلیفہ کی ثواب میں شرکت | 17 |
| مدنی گلدستہ | 17 |
| **حدیث نمبر:179** | 18 |
| چھوٹے بچے کا حج | 18 |
| مسلمانوں کا رسولُ اللہ کو نہ پہچاننے کی وجہ | 18 |
| نابالغ بچے کے حج کا حکم | 19 |
| مدنی گلدستہ | 19 |
| **حدیث نمبر:180** | 20 |
| خزانچی کے لئے صدقے کا ثواب | 20 |
| خزانچی کے لیے حصولِ ثواب کی چھ شرائط | 20 |
| کسی دوسرے کے مال سے صدقہ کرنے کا حکم | 21 |
| کفار کو اپنا مشیر بنانے کی ممانعت | 21 |
| مدنی گلدستہ | 22 |
| **باب نمبر:22** | 23 |
| خیر خواہی کا بیان | 23 |
| (1)تمام مسلمان بھائی بھائی ہیں۔ | 23 |
| ایک اہم وضاحت | 24 |
| (2)میں تمہیں نصیحت کرتا ہوں۔ | 24 |
| نصیحت کی تین علامتیں | 24 |
| (3)میں تمہارا خیر خواہ ہوں۔ | 25 |
| **حدیث نمبر:181** | 26 |
| دِین خیر خواہی کا نام ہے۔ | 26 |
| (1)اللہ عَزَّوَجَلَّ کے لیے خیر خواہی | 26 |
| (2)کتاب اللہ کے لیے خیر خواہی | 26 |
| (3)رسولُ اللہ کے لیے خیر خواہی | 27 |
| (4)آئمہ مسلمین کے لیے خیر خواہی | 27 |
| (5)عام مسلمانوں کے لیے خیر خواہی | 28 |
| خیر خواہی کے لیے علم ضروری ہے۔ | 28 |
| مدنی گلدستہ | 29 |
| **حدیث نمبر:182** | 29 |
| مسلمانوں کے ساتھ خیر خواہی پر بیعت | 29 |
| بیعت اعمال | 30 |
| حدیث پاک سے ماخوذ چند اہم باتیں | 30 |
| سیدنا جریر بن عبد اللہ کی خیر خواہی | 30 |
| مسلمانوں کی خیر خواہی کا عظیم جذبہ | 31 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| مدنی گلدستہ | 32 |
| **حدیث نمبر**:183 | 33 |
| کامل مؤمن کی علامت | 33 |
| کامل مؤمن ہونے کی نفی | 33 |
| پسندیدہ چیز سے کیا مراد ہے؟ | 33 |
| مسلمان بھائی کی پسند کی وضاحت: | 34 |
| خیر خواہی سے متعلق تین فرامین مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم | 35 |
| **باب نمبر**:23 | 36 |
| اَمْرٌ بِالْمَعْرُوْف وَنَهْيٌ عَنِ الْمُنْكَر کا بیان | 36 |
| (1) بھلائی کا حکم دینے اور بُرائی سے منع کرنے والا گروہ | 36 |
| (2) امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے سبب بہترین اُمّت | 37 |
| (3) بھلائی کا حکم نرمی کے ساتھ دینے کا حکم | 39 |
| (4) مسلمان بھلائی کا حکم دیں اور بُرائی سے منع کریں۔ | 40 |
| (5) بُرائی سے منع نہ کرنے کا وبال | 41 |
| (6) ہدایت وگمراہی رب کی طرف سے ہے۔ | 42 |
| آیت مبارکہ کی باب سے مناسبت: | 43 |
| (7) اسلام کی دعوت اعلانیہ طور پر دو۔ | 44 |
| (8) برائی سے منع کرنے کی برکت | 44 |
| **حدیث نمبر**:184 | 46 |
| بُرائی کو اپنی اِستطاعت کے مطابق روکو۔ | 46 |
| بُرائی کسے کہتے ہیں؟ | 46 |
| برائی کو روکنا کس پر لازم ہے؟ | 46 |
| برائی کو ہاتھ سے روکنے کا طریقہ | 47 |
| برائی کو زبان سے روکنے کا طریقہ | 47 |
| گناہ کو دل میں بُرا جاننے کا طریقہ | 48 |
| نیکی کی دعوت ترک کرنے کی صورت | 48 |
| اپنے منصب کے مطابق نیکی کی دعوت دو۔ | 49 |
| بُرائی سے منع نہ کرنے پر دو وعیدیں | 50 |
| مدنی گلدستہ | 50 |
| **حدیث نمبر**:185 | 51 |
| ہاتھ، زبان اور دِل سے جہاد کرو۔ | 51 |
| انبیائے کرام اور اُن کے حواری | 52 |
| امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے تین طریقے | 53 |
| تین جماعتیں تین طرح اصلاح کریں۔ | 53 |
| ایمان کے تین مراتب | 54 |
| مدنی گلدستہ | 54 |
| **حدیث نمبر**:186 | 55 |
| نیکی کی دعوت پر مشتمل اُمور پر بیعت | 55 |
| بیعت کے پانچ نکات | 56 |
| حاکم کی اطاعت کرنے کا سبب اور حکمت | 56 |
| دوسروں پر ترجیح کی صورت میں بھی اطاعت | 57 |
| اہل اقتدار سے جنگ نہ کرنا | 57 |
| کفر کی صورت میں اہل اقتدار کی اطاعت نہ کرنا | 58 |
| کافر اور فاسق کی خلافت کا حکم | 58 |
| جہاں بھی ہو حق بات کہو۔ | 59 |
| مدنی گلدستہ | 59 |
| **حدیث نمبر**:187 | 60 |
| بُرائی کو نہ روکنے والے لوگوں کی مثال | 60 |
| حُدُوْدُ اللہ پر قائم رہنے اور اس میں مبتلا ہونے والا | 61 |
| چند افراد کا جرم پورے مُعاشرے کا ناسور | 61 |
| حدیث پاک سے ماخوذ چند اہم اُمور کا بیان | 62 |
| مدنی گلدستہ | 64 |
| **حدیث نمبر**:188 | 65 |
| حُکّام کے بُرے اَعمال اور اُن پر ردِّ عمل | 65 |
| تین طرح کے لوگوں کا بیان | 65 |
| حضور علیہ السلام کا علم غیب | 65 |
| حکام کے مختلف اَعمال | 66 |
| گناہ وسزا سے بری ہونے کا طریقہ | 66 |
| گناہ کو روکیں، حق بات کہنا لازم ہے۔ | 67 |
| گناہ میں اعانت کرنا گناہ ہے۔ | 67 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| نماز کفر و اسلام میں فارق ہے۔ | 68 |
| مدنی گلدستہ | 68 |
| **حدیث نمبر:189** | 69 |
| گناہوں کی کثرت اور فتنوں کا نزول | 69 |
| حدیث پاک کی باب سے مناسبت | 70 |
| ہلاکت اور اس کا استحقاق | 70 |
| عرب سے کون مراد ہیں۔۔۔؟ | 71 |
| شر سے کیا مراد ہے؟ | 71 |
| یاجوج ماجوج اور ان کا خروج | 72 |
| صالحین کی موجودگی میں عذاب آنا | 72 |
| خبث سے کیا مراد ہے؟ | 73 |
| آخرت میں اپنے اپنے اعمال پر حشر | 73 |
| یاجوج ماجوج کے متعلق عجیب وغریب معلومات | 74 |
| مدنی گلدستہ | 75 |
| **حدیث نمبر:190** | 76 |
| راستے میں بھی نیکی کی دعوت | 76 |
| راستے میں بیٹھنے کی ممانعت استحبابی ہے۔ | 77 |
| راستے میں بیٹھنے کی ممانعت کی حکمتیں | 77 |
| صحابہ کرام کی ضروریات | 78 |
| راستے میں بیٹھنے کے آداب | 79 |
| حدیث پاک سے ماخوذ چند اہم مسائل | 79 |
| راستوں، گلی محلوں میں بیٹھنے سے گریز کیجئے۔ | 81 |
| مدنی گلدستہ | 82 |
| **حدیث نمبر:191** | 83 |
| رسولُ اللہ کی عملی طور پر نیکی کی دعوت | 83 |
| رسولُ اللہ کی عملی تبلیغ | 83 |
| مرد کے لیے سونا پہننا حرام ہے۔ | 84 |
| مرد کے لیے سونے کی انگوٹھی | 84 |
| صحابہ کرام کا مشورہ اور صحابی کا جواب | 85 |
| صحابی رسول کا عشقِ رسول | 85 |
| مدنی گلدستہ | 86 |
| **حدیث نمبر:192** | 87 |
| بے ادب اور گستاخ حاکم کو نیکی کی دعوت | 87 |
| ظالم و جابر ولالچی حکمرانوں کے گندے اوصاف | 87 |
| اُمّت میں سب سے افضل لوگ | 88 |
| صحابہ کرام عَلَیْہِمُ الرِّضْوَان کی شان | 89 |
| نیکی کی دعوت عام کیجئے۔ | 90 |
| مدنی گلدستہ | 90 |
| **حدیث نمبر:193** | 91 |
| امر بالمعروف ونہی عن المنکر ترک کرنے کا وبال | 91 |
| نیکی کی دعوت ترک کرنے کا نقصان | 91 |
| برائی کی نحوست کا عام ہونا | 92 |
| نیکی کی دعوت ہر گز ترک نہ کیجئے۔ | 93 |
| یا شیخ اپنی اپنی دیکھ۔۔۔ | 93 |
| میں گناہوں کی تاریکیوں میں گم تھا۔ | 94 |
| مدنی گلدستہ | 95 |
| **حدیث نمبر:194** | 96 |
| سب سے افضل جہاد | 96 |
| **حدیث نمبر:195** | 96 |
| ظالم حاکم کے سامنے حق بات کہنا | 96 |
| حق بات کہنے کی صورتیں | 97 |
| سب سے افضل جہاد ہونے کی وجوہات | 97 |
| حق گوئی جہادِ اکبر ہے۔ | 98 |
| کمالِ توکل، قوتِ ایمان پر دلالت | 99 |
| حاکم کو نصیحت کون کرے؟ | 99 |
| بادشاہ کو نصیحت کرنے کا انداز | 100 |
| حاکم کو نصیحت کرنے میں احتیاط | 100 |
| ظالم حکمرانوں کی تائید کرنے والے | 101 |
| سَیِّدُنا حسن بصری رَحْمَةُ اللهِ تَعَالٰی عَلَیْه کی حق گوئی | 102 |
| مدنی گلدستہ | 103 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| **حدیث نمبر:196** | 104 |
| بنی اسرائیل پر لعنت کیوں کی گئی؟ | 104 |
| گناہ گاروں کی صحبت کی نحوست | 106 |
| بنی اسرائیل کے علماء کا کردار | 106 |
| گناہ گاروں کی صحبت بھی گناہ ہے۔ | 107 |
| نیکی کی دعوت دینے، برائی سے منع کرنے کی نصیحت | 107 |
| مدنی گلدستہ | 108 |
| **حدیث نمبر:197** | 109 |
| ظلم نہ روکنے پر سب پر عذاب | 109 |
| سیدنا صدیق اکبر نے وہم کو دور کر دیا | 109 |
| برائی سے منع کرنا کس پر ضروری ہے؟ | 110 |
| سورۃ المائدہ کی آیت نمبر 105 کے مختلف معانی | 111 |
| مدنی گلدستہ | 113 |
| **باب نمبر:24** | 114 |
| قول و فعل میں تضاد والے کے انجام کا بیان | 114 |
| (1) دوسروں کو بھلائی کا حکم دینا اور خود کو بھول جانا | 114 |
| (2) عمل اور قول کی موافقت | 115 |
| (3) دوسروں کو منع کرنا، خود بھی وہ کام نہ کرنا | 116 |
| **حدیث نمبر:198** | 117 |
| بے عمل مبلغ کا انجام | 117 |
| بے عمل بھی نیکی کا حکم دے سکتا ہے۔ | 117 |
| اپنی اصلاح کی کوشش جاری رکھے۔ | 118 |
| اجر کے لئے عمل ضروری ہے۔ | 118 |
| اپنی اصلاح کی کوشش نہ کرنے والوں کیلئے وعیدیں | 119 |
| مدنی گلدستہ | 120 |
| **باب نمبر:25** | 121 |
| امانت کی ادائیگی کے احکام کا بیان | 121 |
| (1) امانت اس کے مالک کو دے دو۔ | 121 |
| تمام معاملات میں امانت کا خیال رکھو۔ | 121 |
| (2) امانت کی ذمہ داری کا بوجھ | 122 |
| **حدیث نمبر:199** | 123 |
| مُنافق کی نشانیاں | 123 |
| منافق کے قول، فعل اور نیت کی خرابی | 123 |
| حدیث میں نفاق عملی مراد ہے یا اعتقادی؟ | 124 |
| منافقت کی اقسام | 124 |
| کیا نمازی روزہ دار منافق ہو سکتا ہے؟ | 125 |
| مدنی گلدستہ | 125 |
| **حدیث نمبر:200** | 126 |
| دل سے امانت نکال لی جائے گی۔ | 126 |
| امانت اٹھائے جانے سے مراد | 127 |
| نبوت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی | 128 |
| انگارے سے تشبیہ دینے کی وجہ | 128 |
| خرید و فروخت میں پرواہ نہ کرنے کے معنی | 129 |
| حدیث پاک سے ماخوذ چند مسائل | 129 |
| مدنی گلدستہ | 131 |
| **حدیث نمبر:201** | 132 |
| امانت و رحم کی پل صراط پر آمد | 132 |
| روزِ قیامت رسول اللہ کی شانِ محبوبی | 133 |
| انبیائے کرام کی عاجزی و انکساری | 135 |
| امانت اور رحم پل صراط پر کیوں آئیں گے؟ | 135 |
| پل صراط سے بجلی کی طرح گزرنے والے | 136 |
| حضور شفاعت کبریٰ فرمائیں گے۔ | 136 |
| پل صراط سے گزرنے والوں کی رفتار میں فرق کیوں؟ | 137 |
| مدنی گلدستہ | 138 |
| **حدیث نمبر:202** | 139 |
| شہادت سے قبل ادائیگی قرض کی فکر | 139 |
| ظالم و مظلوم سے کیا مراد ہے؟ | 143 |
| مسلمانوں کی خیر خواہی | 144 |
| قرض کے معاملے میں احتیاط | 144 |
| حضرت سیدنا زبیر بن عوام کی مختصر حیاتِ طیبہ | 145 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| حضرت سیدنا زبیر بن عوام کی شہادت | 146 |
| مدنی گلدستہ | 147 |
| **باب نمبر:26** | 148 |
| ظلم کی حرمت کا بیان | 148 |
| (1) ظالم کا نہ کوئی دوست نہ کوئی سفارشی | 148 |
| (2) ظالموں کا کوئی مددگار نہیں | 149 |
| **حدیث نمبر:203** | 149 |
| ظلم اور بخل سے بچو۔ | 149 |
| ظالم کے لئے قیامت کے دن اندھیرا ہوگا۔ | 150 |
| ظلم کی تعریف اور اُس کا وبال | 150 |
| بنی اسرائیل کا حرام کاموں کو حلال ٹھہرانا | 151 |
| ظلم کی مختلف صورتیں | 151 |
| بخل کی تعریف اور اُس کی مذمت کا بیان | 152 |
| بخل کا بھیانک انجام | 152 |
| بخل کے پانچ اسباب اور اُن کا علاج | 153 |
| مدنی گلدستہ | 154 |
| **حدیث نمبر:204** | 155 |
| حقوق العباد | 155 |
| روزِ قیامت جانوروں کا حشر | 156 |
| سب سے بڑا مفلس کون۔۔۔؟ | 156 |
| دنیا میں مال سے، قیامت میں اعمال سے بدلہ | 157 |
| بلااجازت خلال کرنے کا وبال | 157 |
| آدھا سیب معاف کروانے کے لیے بلخ کا سفر | 158 |
| امیر اہلسنت اور حقوق العباد | 159 |
| مدنی گلدستہ | 160 |
| **حدیث نمبر:205** | 161 |
| رسول اللہ کی صحابہ کرام کو وصیت | 161 |
| حجۃ الوداع کا کیا مطلب ہے؟ | 162 |
| حجۃ الوداع کے اسماء اور اُن کی وجہ تسمیہ | 162 |
| دجال کی آنکھ کے بارے میں مختلف اقوال | 163 |
| دجال کو دجال کہنے کی وجہ | 163 |
| میرے بعد کافروں کی طرح نہ ہو جانا۔ | 164 |
| مدنی گلدستہ | 164 |
| **حدیث نمبر:206** | 165 |
| سات زمینوں کا طوق | 165 |
| سات زمینوں کے طوق کا معنی | 164 |
| زمین کی ملکیت کہاں تک ہے؟ | 166 |
| زمین پر ظلماً قبضہ زیادہ سخت ہے۔ | 166 |
| قبضہ مافیا کے لیے لمحہ فکریہ | 167 |
| مدنی گلدستہ | 167 |
| **حدیث نمبر:207** | 168 |
| اللہ تعالیٰ ظالم کو مہلت دیتا ہے۔ | 168 |
| مظلوم کے لئے تسلی، ظالم کے لئے وعید | 168 |
| ظالم سے کونسا شخص مراد ہے؟ | 169 |
| ظلم بربادیٔ ایمان کا سبب | 169 |
| ظالم بادشاہ کا عبرت ناک انجام | 169 |
| مدنی گلدستہ | 171 |
| **حدیث نمبر:208** | 172 |
| دعوتِ اسلام کا طریقہ | 172 |
| یمن کے پانچ مدنی حکمران | 172 |
| اسلام کی دعوت کا طریقہ کار | 173 |
| مذکورہ حدیث پاک سے اخذ کردہ چند مسائل | 173 |
| زکوٰۃ کے دیگر چند مسائل | 174 |
| ظلم مطلقاً حرام ہے۔ | 175 |
| تاقیامت حکام کو عدل کی تعلیم ہے۔ | 175 |
| مدنی گلدستہ | 176 |
| **حدیث نمبر:209** | 177 |
| عاملِ زکوٰۃ کو تحفہ لینے کی ممانعت | 177 |
| عاملین زکوٰۃ کو تحفہ لینا جائز نہیں۔ | 178 |
| محشر میں ذلت ورسوائی | 178 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| علم و حکمت کے مدنی پھول | 178 |
| مدنی گلدستہ | 181 |
| **حدیث نمبر:210** | 182 |
| ظلم کی آج ہی معافی حاصل کر لے۔ | 182 |
| دوسرے کا بوجھ کوئی نہ اٹھائے گا۔ | 182 |
| ظالم مظلوم سے کس طرح معافی مانگے؟ | 183 |
| حق دار کے حق کی ادائیگی | 184 |
| معافی مانگنے کی چند صورتیں | 184 |
| صغیرہ گناہ آدمی کو تباہ کر دیتے ہیں۔ | 185 |
| ظلم کرنا مسلمان کی شان نہیں۔ | 186 |
| مدنی گلدستہ | 186 |
| **حدیث نمبر:211** | 187 |
| کامل مسلمان کون؟ | 187 |
| افضل مسمان کی علامت | 187 |
| ایذاءِ مسلم سے بچنے کی اشد تاکید | 188 |
| نیک لوگوں کی اعلیٰ صفت | 189 |
| حقیقی مہاجر کون ہے؟ | 189 |
| ہجرت کی اقسام: | 189 |
| یہ حدیث جوامع الکلم سے ہے۔ | 190 |
| مدنی گلدستہ | 190 |
| **حدیث نمبر:212** | 191 |
| امانت میں خیانت | 191 |
| جہنم میں جانے سے کیا مراد ہے؟ | 192 |
| مالِ غنیمت میں چوری کرنے کا حکم | 192 |
| خیانت کی تعریف | 192 |
| خیانت سے متعلق تین فرامین مصطفےٰ صلی اللہ علیہ والہ وسلم | 193 |
| خائن کی توبہ کا حکم | 193 |
| عبرت ہی عبرت | 193 |
| خیانت ایک برا عمل ہے۔ | 194 |
| مدنی گلدستہ | 195 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| **حدیث نمبر:213** | 196 |
| خون، مال اور عزتوں کی حرمت | 196 |
| حرمت والے مہینوں میں ردّ و بدل | 197 |
| رجب کو قبیلہ مُضَر کی طرف منسوب کرنے کی وجہ | 198 |
| صحابہ کرام اور تعظیم نبی | 198 |
| حدیث پاک سے ماخوذ چند مسائل | 199 |
| مدنی گلدستہ | 200 |
| **حدیث نمبر:214** | 201 |
| جھوٹی قسم کھا کر کسی مسلمان کا حق مارنا | 201 |
| مال پر قبضے کا ذکر نہ کرنے کی وجہ | 201 |
| لزومِ جہنم اور حرمتِ جنت کی وجوہات | 202 |
| **حدیث نمبر:215** | 202 |
| خیانت کرنے والا عامل | 202 |
| معمولی شے کی خیانت بھی گناہِ کبیرہ ہے۔ | 203 |
| مدنی گلدستہ | 204 |
| **حدیث نمبر:216** | 204 |
| خیانت کرنے والا جہنم میں | 204 |
| مالِ غنیمت میں خیانت کرنا سخت حرام ہے۔ | 205 |
| رسول اللہ اپنی اُمّت کے تمام اعمال سے باخبر ہیں۔ | 205 |
| ملاوٹ کرنے والے کا عبرت ناک انجام | 206 |
| مدنی گلدستہ | 207 |
| **حدیث نمبر:217** | 207 |
| قرض کے سوا سب گناہ معاف | 207 |
| حقوق العباد کی اہمیت | 208 |
| جہاد سب سے افضل یا نماز؟ | 209 |
| کون سا قرض معاف نہ ہوگا؟ | 209 |
| دوبارہ سوال کرنے کی وجہ | 210 |
| وحی کے متعلق دو اہم باتیں | 210 |
| مدنی گلدستہ | 211 |
| **حدیث نمبر:218** | 212 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| حقیقی مفلس کون ہے؟ | 212 |
| حقیقی مفلس کی وضاحت | 212 |
| اللہ عَزَّوَجَلَّ صلح کروادے گا۔ | 213 |
| اَحکم الحاکمین کا عدل وانصاف | 214 |
| ظالم کی نیکیوں اور مظلوم کے گناہوں کی وضاحت | 214 |
| مدنی گلدستہ | 215 |
| **حدیث نمبر:219** | 216 |
| جہنم کی آگ کا ٹکڑا | 216 |
| رسولُ اللہ کے ظاہری و باطنی فیصلے | 217 |
| "میں ایک بشر ہوں" کے معانی | 217 |
| جو شخص حق پر نہ ہو وہ فیصلہ قبول نہ کرے۔ | 218 |
| رسولُ اللہ ظاہر پر فیصلہ فرماتے۔ | 218 |
| ظاہر پر فیصلہ فرمانے کی حکمت | 219 |
| جھوٹی گواہی پر ہونے والا فیصلہ | 219 |
| مدنی گلدستہ | 220 |
| **حدیث نمبر:220** | 220 |
| قتلِ ناحق کی نحوست | 220 |
| ناحق قتل کرنے تک دین میں وسعت | 221 |
| دین میں کشادگی سے مراد | 221 |
| مومن اللہ عَزَّوَجَلَّ کی رحمت سے نااُمید نہیں ہوتا۔ | 222 |
| مدنی گلدستہ | 222 |
| **حدیث نمبر:221** | 223 |
| اللہ عَزَّوَجَلَّ کے مال میں ناحق تصرف کرنا | 223 |
| حاکم ومتولی کے ناحق تصرف کی ممانعت | 223 |
| مالِ ناحق کھانے کا انجام دوزخ کی آگ ہے۔ | 224 |
| مدنی گلدستہ | 224 |
| **باب نمبر:27** | 225 |
| مُسلمانوں کی حُرمت کی تعظیم کا بیان | 225 |
| (1)رب تعالیٰ کی حُرمتوں کی تعظیم کرنا | 225 |
| مذکورہ آیت کی باب کے ساتھ مناسبت | 226 |
| (2)شَعَائِرُ اللہ کی تعظیم دلوں کا تقویٰ ہے۔ | 227 |
| مذکورہ آیت کی باب کے ساتھ مناسبت | 227 |
| (3)مومنین پر رحمت وشفقت اور تواضع کا حکم | 228 |
| (4)ایک جان کو بلاوجہ قتل کرنے کا وبال | 228 |
| **حدیث نمبر:222** | 229 |
| مومن مومن کے لیے دیوار کی طرح ہے۔ | 229 |
| معاونت کے بغیر کوئی کام نہیں ہوسکتا۔ | 229 |
| مسلمانوں میں بعض کے بعض پر حقوق | 230 |
| حقیقی قوی کون ہے؟ | 230 |
| گناہ والے کاموں میں تعاون کی ممانعت | 231 |
| انبیائے کرام عَلَیۡہِمُ السَّلَام کی پیروی | 231 |
| مدنی گلدستہ | 232 |
| **حدیث نمبر:223** | 232 |
| مسلمانوں کو تکلیف نہ دینے کا حکم | 232 |
| مسلمان کی حرمت کی تاکید | 233 |
| بازار یا کسی اور جگہ تیر یا نیزہ پکڑنے کا حکم | 233 |
| کسی مسلمان کو تکلیف دینا جائز نہیں۔ | 234 |
| مدنی گلدستہ | 234 |
| **حدیث نمبر:224** | 235 |
| مسلمانوں کے ساتھ حسن سلوک | 235 |
| مسلمان آپس میں ایک جسم کی طرح ہیں۔ | 236 |
| مومنین کی مثال ایک جان کی طرح ہے۔ | 236 |
| مسلمانوں کے حقوق اور اُن کی عظمت کا بیان | 237 |
| تمام مسلمانوں میں مذہبی تعلق ہے۔ | 237 |
| مدنی گلدستہ | 238 |
| **حدیث نمبر:225** | 239 |
| حضور عَلَیۡہِ السَّلَام کی بچوں پر شفقت | 239 |
| امام حسن کو چومنا بوسہ رحمت تھا۔ | 239 |
| محبت سے نہ چومنے کی وجہ | 240 |
| رحم وکرم کی عادت بہت بڑی نعمت ہے۔ | 240 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| بچوں پر شفقت کیجئے۔ | 240 |
| مدنی گلدستہ | 241 |
| **حدیث نمبر:226** | 242 |
| دلوں سے رحم وکرم کا نکلنا | 242 |
| رحم صرف ربّ تعالٰی ہی پیدا کرتا ہے۔ | 242 |
| چھوٹے بچوں کو خوش رکھنے کی فضیلت | 243 |
| رسولُ اللہ کی شہزادہ حسن پر شفقت | 243 |
| رسولُ اللہ کی حسنین کریمین پر شفقت | 244 |
| بزرگوں کے ہاتھ پاؤں یا سر چومنا جائز ہے۔ | 244 |
| تم ذمہ داری کے قابل نہیں ہو۔ | 245 |
| مدنی گلدستہ | 245 |
| **حدیث نمبر:227** | 246 |
| جو رحم نہیں کرتا اس پر رحم نہیں کیا جاتا۔ | 246 |
| ربّ تعالٰی کی رحمت سے دوری کا معنی | 246 |
| بچوں پر شفقت ومحبت کے مدنی پھول | 246 |
| مدنی گلدستہ | 248 |
| **حدیث نمبر:228** | 248 |
| امام مختصر نماز پڑھائے۔ | 248 |
| نماز میں تخفیف سے کیا مراد ہے؟ | 249 |
| تخفیف کا حکم صرف امام کے لیے ہے۔ | 249 |
| امام کے لیے طویل قراءت کا حکم | 249 |
| مدنی گلدستہ | 250 |
| **حدیث نمبر:229** | 251 |
| حضور عَلَیْہِ السَّلَام کا پسندیدہ عمل ترک کرنا | 251 |
| پسندیدہ کام کو چھوڑ دینے کا معنی اور اس کی وجہ | 252 |
| ہمارے لیے لمحہ فکریہ ہے۔ | 253 |
| مدنی گلدستہ | 255 |
| **حدیث نمبر:230** | 256 |
| صومِ وصال کی ممانعت | 256 |
| صومِ وصال کسے کہتے ہیں؟ | 257 |
| وصال کے روزوں سے منع فرمانے کی حکمت | 257 |
| میں تمہاری مثل نہیں ہوں۔ | 258 |
| ربّ تعالٰی کے کھلانے پلانے کے معنی | 259 |
| کھانے پینے کے قائم مقام کیفیت کا فیضان | 260 |
| تین عظیم الشان نعمتوں کا ذکر | 261 |
| تمام جہاں کے اولیاء ایک صحابی کی مثل نہیں۔ | 261 |
| مدنی گلدستہ | 261 |
| **حدیث نمبر:231** | 262 |
| رسولُ اللہ کی نماز میں شفقت | 262 |
| رسولُ اللہ کی اپنی اُمّت پر کمال شفقت | 263 |
| نماز کو مختصر کرنے کا معنی | 263 |
| نماز کو مختصر نہ کرنے پر تنبیہ | 264 |
| مدنی گلدستہ | 264 |
| **حدیث نمبر:232** | 265 |
| نمازِ فجر پڑھنے والا ربّ تعالٰی کی امان میں | 265 |
| عذابِ الٰہی سے چھٹکارے کی کوئی صورت نہیں۔ | 265 |
| نمازِ فجر ادا کرنے والا اللہ کی امان میں ہے۔ | 265 |
| نمازِ فجر کی ادائیگی کی خصوصیت | 266 |
| باجماعت نمازِ فجر کی فضیلت | 266 |
| ربّ تعالٰی کی پکڑ اور گرفت بہت سخت ہے۔ | 267 |
| حدیث پاک کی باب سے مناسبت | 268 |
| مدنی گلدستہ | 268 |
| **حدیث نمبر:233** | 269 |
| حاجت روائی کی فضیلت | 269 |
| مسلمانوں کے عیوب کی پردہ پوشی مستحب ہے۔ | 270 |
| اللہ نے پردہ رکھا تو خود بھی پردہ رکھو۔ | 270 |
| حضور عَلَیْہِ السَّلَام کو بھائی کہنے کا حکم | 271 |
| مدنی گلدستہ | 272 |
| **حدیث نمبر:234** | 272 |
| مسلمان کی تین اہم صفات | 272 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| خیانت کی مذمت | 273 |
| جھوٹ سے بچئے۔ | 274 |
| دھوکہ دینے کی ممانعت | 275 |
| مسلمان کی عزت، مال اور جان کی حرمت | 275 |
| متقی شخص کی عزت کا حکم | 276 |
| متقی شخص تحقیر نہیں کرتا۔ | 276 |
| تقویٰ کیا ہے۔۔۔؟ | 277 |
| تقویٰ کی جگہ دل کیوں ہے؟ | 277 |
| تقویٰ و پرہیزگاری کا مرکز | 278 |
| کسی مسلمان کو حقارت سے دیکھنا | 278 |
| مدنی گلدستہ | 279 |
| **حدیث نمبر**:235 | 280 |
| قطع تعلقی نہ کرو۔ | 280 |
| حدیث پاک کے مضامین | 281 |
| حسد کی تعریف اور اس کی مذمت | 281 |
| تناجش کسے کہتے ہیں؟ | 283 |
| بغض کی تعریف اور اُس کی مذمت | 283 |
| بیع پر بیع کی ممانعت | 285 |
| کسی مسلمان کو حقیر نہ جاننے سے مراد | 286 |
| بے یار و مددگار نہ چھوڑنے کے معانی | 287 |
| مدنی گلدستہ | 288 |
| **حدیث نمبر**:236 | 289 |
| کامل مؤمن کی نشانی | 289 |
| ایمان سے مراد ایمانِ کامل ہے۔ | 289 |
| شے سے مراد عبادات یا مباحات ہیں۔ | 290 |
| مسلمان بھائی کے لیے پسند یا ناپسند کی وضاحت | 290 |
| مدنی گلدستہ | 291 |
| **حدیث نمبر**:237 | 292 |
| ظالم و مظلوم بھائی کی مدد | 292 |
| ظالم کی مدد | 292 |
| مسلمان بھائی کی ہر حال میں مدد کرو۔ | 293 |
| حدیث پاک کا مفہوم کلی | 293 |
| دو اہم مدنی پھول | 293 |
| مدنی گلدستہ | 294 |
| **حدیث نمبر**:238 | 294 |
| مسلمان کے مسلمان پر حقوق | 294 |
| حقوق میں تمام مسلمان برابر ہیں۔ | 295 |
| (1) سلام کا جواب اور اس کے بہترین الفاظ | 295 |
| سلام کے 11 مدنی پھول | 296 |
| (2) دعوت قبول کرنا | 297 |
| (3) نصیحت کرنا | 297 |
| (4) چھینک کا جواب دینا | 298 |
| (5) عیادت کرنا | 299 |
| (6) جنازے کے ساتھ جانا | 301 |
| حقوق مسلمین سے متعلق اہم وضاحت | 302 |
| مدنی گلدستہ | 302 |
| **حدیث نمبر**:239 | 303 |
| سات چیزوں کا حکم اور سات کی مُمانعت | 303 |
| مسلمان بھائی کی قسم کو پورا کرنا | 305 |
| چاندی کے برتنوں میں کھانے پینے اور استعمال کا حکم | 305 |
| ریشمی لباس و ریشم کے استعمال کا حکم | 306 |
| مدنی گلدستہ | 307 |
| **باب نمبر**:28 | 308 |
| مسلمانوں کی پردہ پوشی کا بیان | 308 |
| بے حیائی کا چرچا کرنے والے | 308 |
| بے حیائی کو پھیلانے سے متعلق چار اقوال | 309 |
| **حدیث نمبر**:240 | 310 |
| قیامت میں اللہ پردہ پوشی فرمائے گا۔ | 310 |
| ربّ تعالیٰ کی پردہ پوشی کا معنی | 310 |
| عیب پوشی کی عادت کو اپنائیں۔ | 311 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| پردہ پوشی نہ کرنے کا وبال | 312 |
| رب تعالیٰ کا دنیا میں عیب پوشی فرمانا | 312 |
| آخرت کی ذِلت ورُسوائی | 312 |
| مدنی گلدستہ | 313 |
| **حدیث نمبر:241** | 314 |
| بندے کا اپنے عُیُوب کو خود ظاہر کرنا | 314 |
| ”مجاہر“ کسے کہتے ہیں؟ | 314 |
| تمام اُمت کے بخشے جانے کے معنیٰ | 315 |
| رب تعالیٰ کا پردہ پوشی فرمانا باطنی نعمت | 315 |
| گناہ کا اِعلان کرنا گناہ ہے۔ | 315 |
| اپنی ہی برائی کرنے والے کی غیبت | 316 |
| بندوں پر رحمت خدا اور رحمت حبیب خدا | 316 |
| مدنی گلدستہ | 317 |
| **حدیث نمبر:242** | 318 |
| زانیہ لونڈی کو ملامت نہ کرنے کا حکم | 318 |
| ملامت نہ کرنے کا معنیٰ | 318 |
| غلام اور لونڈی کو رجم نہیں کیا جائے گا۔ | 318 |
| زانی یا زانیہ پر حد لگانے کے مختلف احکام | 319 |
| اِسلام میں زنا کی مذمت | 319 |
| زنا کے دُنیوی واُخروی نقصانات | 320 |
| اِس اُمت کا نصف عذاب | 321 |
| شرمگاہوں پر آگ دہکتی ہوگی۔ | 321 |
| زانی مردوں و عورتوں کا ذلت ناک انجام | 321 |
| مدنی گلدستہ | 322 |
| **حدیث نمبر:243** | 323 |
| شیطان کی مددمت کرو۔ | 323 |
| بددعا سے ممانعت کی وجہ | 324 |
| شیطان کی اپنے مقصد میں کامیابی | 324 |
| اِسلام میں شراب کی مذمت | 325 |
| شراب نوشی کی دس بُری خصلتیں | 325 |
| شراب کی نحوست | 327 |
| شرابی کی توبہ۔۔۔ | 327 |
| مدنی گلدستہ | 329 |
| **باب نمبر:29** | 330 |
| مسلمانوں کی حاجتوں کو پورا کرنے کا بیان | 330 |
| نیک اَعمال، چھٹکارے کا سبب | 330 |
| مذکورہ آیت مبارکہ کی باب سے مناسبت | 331 |
| **حدیث نمبر:244** | 331 |
| اپنے مسلمان بھائی کی حاجت روائی کرو۔ | 331 |
| ایک دوسرے کا بھائی ہونے کے معنی | 332 |
| حضور کو بھائی کہنا ہرگز جائز نہیں۔ | 333 |
| اسلام میں ظلم کی ممانعت | 333 |
| ظالم کے سپرد کرنے کی ممانعت | 334 |
| مسلمان بھائیوں کی حاجت روائی کرو۔ | 334 |
| مسلمان حاجت روا اور مشکل کشا ہے۔ | 335 |
| مسلمان کی تکلیف دور کرنے کی فضیلت | 335 |
| مسلمان کی پردہ پوشی کرنے کی فضیلت | 336 |
| پردہ پوشی سے متعلق اہم مدنی پھول | 337 |
| مدنی گلدستہ | 338 |
| **حدیث نمبر:245** | 339 |
| مؤمن کی تکلیف دُور کرنے کی فضیلت | 339 |
| مسلمانوں کی حاجت روائی کرنا عظیم کام ہے۔ | 340 |
| مختلف علوم، قواعد اور آداب کا مجموعہ | 340 |
| سکینہ سے کیا مراد ہے؟ | 341 |
| تلاوت کے لیے مسجد میں جمع ہونا جائز ہے۔ | 342 |
| آیئے اپنا محاسبہ کریں۔ | 342 |
| مدنی گلدستہ | 343 |
| **باب نمبر:30** | 345 |
| سفارش کا بیان | 345 |
| سفارش سے کیا مراد ہے؟ | 345 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| **حدیث نمبر:246** | 346 |
| سفارش کرنے پر ثواب | 346 |
| سفارش کرنا مستحب ہے۔ | 346 |
| بھلائی کرنے کی ترغیب | 347 |
| سفارش کرنے والے کو ہر حال میں ثواب ملے گا۔ | 347 |
| سفارش کی مختلف صورتوں کا بیان | 348 |
| ناجائز سفارشات کا سیلاب، لمحۂ فکریہ | 349 |
| مدنی گلدستہ | 350 |
| **حدیث نمبر:247** | 351 |
| حضور عَلَیْہِ السَّلَام کی سِفارِش | 351 |
| حدیث پاک کا پس منظر | 351 |
| حدیث پاک سے حاصل ہونے والے فوائد | 352 |
| رسولُ اللہ کے حکم اور سفارش میں فرق ہے۔ | 353 |
| مدنی گلدستہ | 353 |
| **باب نمبر:31** | 354 |
| لوگوں کے درمیان صُلح کروانے کا بیان | 354 |
| (1) صلح کروانے میں بھلائی ہے۔ | 354 |
| اللہ و رسول کا پسندیدہ صدقہ | 355 |
| (2) صلح کرنا بہتر ہے۔ | 356 |
| (3) آپس میں صلح صفائی رکھو۔ | 357 |
| (4) مسلمان مسلمان بھائی ہیں۔ | 357 |
| **حدیث نمبر:248** | 358 |
| دو مسلمانوں میں انصاف کرنا صدقہ ہے۔ | 358 |
| تین سو ساٹھ (360) مرتبہ صدقہ | 359 |
| صدقہ کرنا مستحب ہے۔ | 360 |
| صرف جوڑوں پر ہی صدقہ کیوں؟ | 360 |
| تمام جوڑوں کا صدقہ ادا کرنے کا نسخہ | 361 |
| مدنی گلدستہ | 361 |
| **حدیث نمبر:249** | 362 |
| صلح کروانے والا جھوٹا نہیں۔ | 362 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| جھوٹ اور توریہ کی تعریف | 363 |
| تین جگہوں پر خلاف واقعہ بات کرنا جائز ہے۔ | 363 |
| صلح کروانے کے لیے خلاف واقعہ بات کہنا | 364 |
| صلح کروانے والا جھوٹا نہیں۔ | 364 |
| جھوٹ کی تباہ کاریاں | 365 |
| مدنی گلدستہ | 365 |
| **حدیث نمبر:250** | 366 |
| قرض دار کے ساتھ نرمی کرنا | 366 |
| رسولُ اللہ نے صلح کروادی | 367 |
| نیک کام سے کیا مراد ہے؟ | 367 |
| قرض دار کے ساتھ نرمی کرنے کا حکم | 368 |
| قرض میں کمی یا نرمی کا سوال کرنا جائز ہے۔ | 368 |
| تنگ دست قرض دار کو مہلت دینے کی فضیلت | 369 |
| اعلیٰ حضرت کا حدیث پر عمل | 370 |
| مدنی گلدستہ | 370 |
| **حدیث نمبر:251** | 371 |
| رسولُ اللہ کا صلح کے لیے تشریف لے جانا | 371 |
| مسلمانوں کے درمیان صلح کروانا | 373 |
| حدیث سے ماخوذ چند اہم اُمور کا بیان | 373 |
| مدنی گلدستہ | 375 |
| **باب نمبر:32** | 377 |
| کمزور مسلمانوں کی فضیلت کا بیان | 377 |
| فقیر مسلمانوں کے ساتھ تعلق قائم رکھنے کا حکم | 377 |
| **حدیث نمبر:252** | 378 |
| جنتی اور جہنمی افراد | 378 |
| "ضَعِیْف" یعنی کمزور کے معنی | 379 |
| رب تعالیٰ کو طاقتور مسلمان پسند ہیں۔ | 379 |
| "مُتَضَعَّف" کمزور سمجھے جانے والا شخص | 379 |
| دینی اعتبار سے مضبوط مسلمانوں کا مقام | 380 |
| جنت اور جہنم میں داخل ہونے والے اکثر افراد | 381 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| مدنی گلدستہ | 382 |
| **حدیث نمبر**:253 | 382 |
| فقیر مسلمان کی فضیلت | 382 |
| قریب سے گزرنے والے دو افراد کا تعارف | 383 |
| دنیاداروں کی نظر میں فضیلت کا معیار | 384 |
| فقیر مسلمان کے افضل ہونے کی وجہ | 386 |
| فقیر کے افضل ہونے کا معیار | 386 |
| نکاح کے لئے دین داری دیکھی جائے۔ | 387 |
| مدنی گلدستہ | 388 |
| **حدیث نمبر**:254 | 388 |
| جنت اور جہنم کی بحث | 388 |
| جنت و جہنم کا کلام کرنا ممکن ہے۔ | 389 |
| جنت رحمت الٰہی کا مظہر ہے۔ | 389 |
| جہنم قہر اور غضب الٰہی کا مظہر ہے۔ | 390 |
| جنت اور جہنم کو بھرنے کی صورت | 390 |
| تکبر جیسے موذی مرض سے بچیے | 390 |
| مدنی گلدستہ | 391 |
| **حدیث نمبر**:255 | 392 |
| مچھر کے پر کے برابر وزن نہ ہوگا۔ | 392 |
| مچھر کے پر کے برابر وزن نہ ہونے کا مطلب | 392 |
| عمل کی مقبولیت کے لئے درکار تین چیزیں | 393 |
| کافروں اور ریاکاروں کے اعمال کا حال | 394 |
| نیک اعمال میں وزن نہ ہونے کا انجام | 395 |
| مدنی گلدستہ | 396 |
| **حدیث نمبر**:256 | 396 |
| مسجد کے غریب خدمتگار کا اعزاز | 396 |
| مسجد کی صفائی کرنے کی فضیلت | 397 |
| قبر پر نمازِ جنازہ پڑھنے سے متعلق شرعی حکم | 398 |
| نمازِ جنازہ میں تکرار مشروع نہیں۔ | 399 |
| دعائے رسول کی برکات | 399 |
| مدنی گلدستہ | 400 |
| **حدیث نمبر**:257 | 401 |
| گمنام بندوں کی فضیلت | 401 |
| "دروازوں سے ہٹائے ہوئے" کا معنی | 401 |
| رب تعالیٰ کے گمنام بندوں کی شان | 401 |
| مقبول بندوں کے 3 واقعات | 402 |
| مدنی گلدستہ | 404 |
| **حدیث نمبر**:258 | 405 |
| اکثر جنتی مسکین لوگ ہوں گے۔ | 405 |
| جنت و جہنم کے دروازے پر قیام | 406 |
| مالداروں سے قبل مساکین کا جنت میں داخلہ | 406 |
| مالداروں کو حساب کے لئے روکا جائے گا۔ | 407 |
| جہنم میں عورتوں کی زیادتی کے اسباب | 407 |
| اسلامی بہنوں کے لیے لمحہ فکریہ | 408 |
| مدنی گلدستہ | 409 |
| **حدیث نمبر**:259 | 409 |
| ماں کی بددعا اور اُس کا اثر | 409 |
| والدین کے ساتھ حُسنِ سلوک عظیم نیکی ہے۔ | 413 |
| حسن سلوک کا زیادہ حق دار کون ہے؟ | 413 |
| والدین کی دعا مقبول ہوتی ہے۔ | 414 |
| اہم کام پہلے کیا جائے۔ | 414 |
| نیک لوگوں جیسا ہونے کی دعا کریں۔ | 414 |
| مدنی گلدستہ | 415 |
| **باب نمبر**:33 | 416 |
| یتیم بچوں کے ساتھ حُسنِ سلوک کا بیان | 416 |
| (1) مسلمانوں پر رحمت و شفقت کرنے کا حکم | 417 |
| اُمت پر شفقت و رحمت | 417 |
| (2) غریبوں اور مسکینوں کے ساتھ تعلق قائم رکھیں۔ | 418 |
| (3) یتیم پر دباؤ ڈالنے اور سائل کو جھڑکنے کی ممانعت | 419 |
| (4) یتیم اور مسکین سے بد سلوکی کرنے والا شخص | 421 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| **حدیث نمبر:** 260 | 421 |
| جداگانہ مجلس قائم نہ کرنے کا حکم | 421 |
| بارگاہِ الٰہی میں غریب صحابہ کا مقام | 422 |
| مدنی گلدستہ | 423 |
| **حدیث نمبر:** 261 | 423 |
| غریب ومسکین کی ناراضی کا وبال | 423 |
| حدیث پاک میں مذکور واقعے کا خلاصہ | 424 |
| نیک لوگوں کا احترام کیا جائے۔ | 425 |
| معاشرے کا ناسور وفسادات کا بڑا سبب | 426 |
| دنیاوی رنجشیں جلد ختم کر لینی چاہئیں۔ | 427 |
| مدنی گلدستہ | 428 |
| **حدیث نمبر:** 262 | 429 |
| یتیم کی کفالت کرنے کا اجر | 429 |
| یتیم کسے کہتے ہیں؟ | 430 |
| یتیم کی کفالت کرنے والا کون ہے؟ | 430 |
| انگلیوں کے درمیان کشادگی فرمانے کی حکمت | 430 |
| آخرت کا افضل ترین مرتبہ | 430 |
| مدنی گلدستہ | 431 |
| **حدیث نمبر:** 263 | 431 |
| رشتہ دار اور اجنبی یتیم کی کفالت کا ثواب | 431 |
| ہر یتیم کی کفالت باعثِ اجر ہے۔ | 432 |
| یتیموں کی کفالت کا اجر وثواب | 432 |
| یتیم کی کفالت سے متعلق تین فرامین مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم | 433 |
| مدنی گلدستہ | 433 |
| **حدیث نمبر:** 264 | 434 |
| مسکین کون؟ | 434 |
| کامل مسکین کی پہچان | 435 |
| کس مسکین کو سوال کرنا حلال ہے؟ | 435 |
| صدقات کے عُمدہ مصارف | 436 |
| مدنی گلدستہ | 438 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| **حدیث نمبر:** 265 | 439 |
| راہِ خدا کے مجاہد کی مثل ثواب | 439 |
| "الساعی" اور "الارملۃ" کے معنیٰ | 439 |
| جہاد کرنے والے غازی کی طرح ثواب | 439 |
| بغیر خسارے والی تجارت | 440 |
| ایک اہم مدنی پھول | 440 |
| مدنی گلدستہ | 400 |
| **حدیث نمبر:** 266 | 441 |
| ولیمے کا بدترین کھانا | 441 |
| ولیمے کا کھانا برا ہونے کی وجہ | 442 |
| غریبوں کے ساتھ برا سلوک نہ کیا جائے۔ | 442 |
| دعوت قبول کرنے کا شرعی حکم | 443 |
| مدنی گلدستہ | 443 |
| **حدیث نمبر:** 267 | 444 |
| دو بیٹیوں کی پرورش کرنے کی جزا | 444 |
| بیٹیوں کی پرورش کے فضائل | 444 |
| مدنی گلدستہ | 445 |
| **حدیث نمبر:** 268 | 446 |
| جہنم کی آگ سے آڑ | 446 |
| محتاج کا سوال کرنا جائز ہے۔ | 446 |
| صدقہ کریں خواہ قلیل ہو یا کثیر | 447 |
| نیکی کا اظہار کرنا جائز ہے۔ | 448 |
| حبِ مدح سے اپنے آپ کو بچایئے۔ | 449 |
| بیٹیوں کے ذریعے بھی آزمائش ہوتی ہے۔ | 449 |
| جہنم سے نجات کا ذریعہ ہونے کی صورت | 450 |
| بیٹیوں سے متعلق دو اہم مدنی پھول | 450 |
| مدنی گلدستہ | 452 |
| **حدیث نمبر:** 269 | 452 |
| نارِ جہنم سے آزادی کا ذریعہ | 452 |
| دونوں احادیث میں مطابقت | 453 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| ماں کی اولاد پر شفقت ورحمت | 453 |
| مدنی گلدستہ | 454 |
| حدیث نمبر:270 | 454 |
| یتیم اور عورت کا حق ضائع نہ کیا جائے۔ | 454 |
| دو اہم مسائل کی وضاحت | 455 |
| بچوں اور عورتوں کے حقوق کا محافظ دین | 455 |
| مدنی گلدستہ | 457 |
| حدیث نمبر:271 | 457 |
| کمزوروں کے سبب مدد و رزق | 457 |
| رب تعالیٰ کی نعمتیں ملنے کا ذریعہ | 458 |
| کمزوروں کی برکت سے نعمتیں ملنے کا سبب | 458 |
| مدنی گلدستہ | 459 |
| حدیث نمبر:272 | 459 |
| کمزور اور بے بس لوگوں کا وسیلہ | 459 |
| رسول اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی رضا پانے کا ذریعہ | 460 |
| مدنی گلدستہ | 460 |
| باب نمبر:34 | 461 |
| بیویوں کے ساتھ بھلائی کرنے کا بیان | 461 |
| (1) عورتوں کے ساتھ اچھا برتاؤ کرو۔ | 461 |
| (2) ازواج میں عدل وانصاف | 461 |
| حدیث نمبر:273 | 463 |
| عورتوں سے حُسنِ سلوک کی وصیت | 463 |
| عورت کو پسلی سے پیدا کیا گیا ہے۔ | 464 |
| عورتوں کے بُرے سلوک پر صبر کرو۔ | 465 |
| عورت میں سب سے ٹیڑھی چیز | 465 |
| عورت کی بدسلوکی پر صبر کرو۔ | 466 |
| زوجین میں محبت کا فاروقی نسخہ | 467 |
| مدنی گلدستہ | 469 |
| حدیث نمبر:274 | 469 |
| عورتوں کو غلام کی طرح نہ مارو۔ | 469 |
| سیدنا صالح عَلَیْہِ السَّلَام کی اونٹنی کا مختصر واقعہ | 470 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| بیویوں کو مارنے کا حکم | 471 |
| کن صورتوں میں مارنے کی اجازت ہے؟ | 472 |
| بیویوں کو نہ مارنا افضل ہے۔ | 473 |
| مار پیٹ نفرت کا باعث ہے | 473 |
| ضربِ شدید سے مارنا مکروہ تحریمی ہے۔ | 474 |
| گھر امن کا گہوارہ کیسے بنے؟ | 474 |
| ریح کے خارج ہونے پر ہنسنے کے بارے میں تنبیہ | 475 |
| اسلاف کا بے مثال طرزِ عمل | 475 |
| مدنی گلدستہ | 476 |
| حدیث نمبر:275 | 477 |
| کوئی مؤمن کسی مؤمنہ سے بغض نہ رکھے۔ | 477 |
| عورتوں کی بُرائیوں سے درگزر کرو۔ | 477 |
| بے عیب بیوی ملنا ناممکن ہے۔ | 478 |
| بیوی کی خطا معاف کرنے کا اجر | 478 |
| مدنی گلدستہ | 479 |
| حدیث نمبر:276 | 479 |
| زوجین کے حُقوق کا بیان | 479 |
| حدیث پاک کی آیت مبارکہ سے موافقت | 480 |
| میاں بیوی کے ایک دوسرے پر حقوق | 481 |
| عورت پر سب سے زیادہ حق شوہر کا ہے۔ | 483 |
| مدنی گلدستہ | 483 |
| حدیث نمبر:277 | 484 |
| جو خود کھاؤ بیوی کو بھی وہی کھلاؤ۔ | 484 |
| بیوی کو کھلانے، پہنانے کے معنیٰ | 484 |
| چہرے پر مارنے کی ممانعت | 485 |
| بیوی کو بُرا نہ کہو۔ | 486 |
| بیوی کو گھر سے باہر مت چھوڑو۔ | 486 |
| مدنی گلدستہ | 486 |
| حدیث نمبر:278 | 487 |
| اچھے اخلاق والا کامل مؤمن | 487 |
| حُسنِ اَخلاق کیا ہے؟ | 487 |

